طرح بتا سکتے ہیں- یہاں تو آپ کی لنگڑی تحریف کسی طرح نہیں چل سکتی- آنیتم کے مخاطب تو یقیناً" ازواج ہی ہیں- یہاں جو آنیتم کا مخاطب ہو گا یقیناً" وہی لا تحل لکم ان تاخذوا کا مخاطب ہو گا اس لئے حکام کو یہاں مخاطب قرار دینا کھلی ہوئی تحریف معنوی اور صراحۃ" خلاف عقل ہے- نظم عبارت میں کسی طرح کا خلل نہیں ہوتا لا تحل لکم ان تاخذوا مما اتیتموھن شیا تک عام زن و شو کے متعلقہ احکام کا سلسلہ بیان ختم ہو گیا- اس کے بعد ان زن و شو کا ذکر شروع ہوا جن میں سے شوہر اپنا دیا ہوا کچھ مال واپس لینے پر اور عورت واپس دینے پر مجبور ہو اور یہ نیا سلسلہ کلام شیا" کے بعد سے شروع ہوا ہے تو آیت نمبر ۲۲۰ پر جاکر ختم ہوا ہے- اس نئے سلسلہ کلام کے درمیان ہر جگہ دو فرد واحد زن و شوہر کا ذکر ہے کہیں بھی جماعت کا ذکر نہیں- اس لئے اس نئے سلسلہ کلام کے کسی جملے کا کوئی نحوی تعلق سابق سلسلہ کلام کے کسی جملے سے نہیں مانا جا سکتا-

۹- زمخشری نے جو لکھا ہے کہ ویقال فلانته ناکح فی بنی فلان یہاں ناکح بمعنی منکوحۃ ہے اس لئے ناکحہ فی بنی فلان نہیں کہتے اگر یہ ناکح اسم فاعل ہی کے معنی میں ہوتا تو ناکحہ ہوتا اسم مفعول کے معنی میں ہے اسی لئے ناکح بصیغہ مذکر طالق اور حائض اور مرضع کی طرح آیا کہ یہ صفات مخصوصہ اناث ہیں اس لئے صیغہ صفت میں تائے تانیث لگانے کی ضرورت نہیں- تو جب ناکح بمعنی منکوح آیا تو صفتہ مخصوصہ اناث ہو گا اسی لئے تائے تانیث نہیں لگی تاکہ اس پر دلالت کرے کہ یہاں ناکح بمعنی منکوحۃ ہے اور پھر ایسے کتنے اقوال سند میں لوگوں نے بنائے ہیں سند دینی چاہیے قرآنی آیات سے ورنہ عرب عرباء کے مشہور اشعار سے

۱۰- لا تقربو الصلوۃ وانتم سکرٰی میں صلوۃ کا لفظ نماز کے معنی ہیں نہیں ہے مسجد کے معنی میں ہے- جو اس کے بعد کے ٹکڑے الا عابدا سبیل سے ظاہر ہے- عبور راہ کسی مکان کسی جگہ سے ہو گا نہ کہ کسی عمل و فعل سے کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ مقصود رفع ایراد یا الزام وہی ہوتا ہے یعنی مابعد حتی سبب تو ہوتا ہے اور ماقبل حتی سبب بھی- مگر متکلم کا منشا یہ ہوتا ہے کہ فلاں بات جو نہیں ہوتی ہے تو فلاں سبب سے نہیں ہوتی ہے یا جب تک یہ سبب باقی رہے گا فلاں بات نہ ہو گی اور اس سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ الزام فعل ماقبل حتی پر نہ دو بلکہ فعل مابعد حتی پر دو- جیسے ذلک ان اللہ لم یک مغیرا" نعمتہ العمھا علی قوم حتی یغیر واما بانفسہم مقصود قول تبارک و تعالی یہ ہے کہ اللہ تعالی نے جس قوم کو کچھ نعمتیں دے کر چھین لیں تو اس نے ظلم نہیں کیا' جب اس قوم نے خود اپنی ذات میں برا تغیر پیدا